ا ب ج درس شر

# آسان اُردو شاعری

مُرتبین

ڈاکٹر روپ کرشن بھٹ
تبسم نقی

قومی کونسل برائے فروغ اُردو زبان، نئی دہلی

# آسان اُردو شاعری

مُرتبین
ڈاکٹر روپ کرشن بھٹ
تبسم نقی

قومی کونسل برائے فروغِ اردو زبان
وزارت ترقی انسانی وسائل حکومت ہند
ویسٹ بلاک۔1، آر۔کے۔ پورم، نئی دہلی 110066

| | | |
|---|---|---|
| پہلی اشاعت | : | 2004 |
| چودہویں طباعت | : | ستمبر 2009 |
| تعداد | : | 1100 |
| قیمت | : | -/22 روپے |
| سلسلۂ مطبوعات | : | 1171 |

**Aasan Urdu Shairi**

*Compiled by*

**Dr. Roop Krishan Bhat**

**Tabassum Naqi**

**ISBN :978-81-7587-297-4**

ناشر: ڈائرکٹر، قومی کونسل برائے فروغ اردو زبان، ویسٹ بلاک۔1، آر. کے. پورم، نئی دہلی۔110066

فون نمبر: 26103938، 26103381، 26179657، فیکس: 26108159

ای۔میل: urducouncil@gmail.com، ویب سائٹ: www.urducouncil.nic.in

طابع: ہائی ٹیک گرافکس، 167/8 سوناپریا چیمبرس، جولینا، نئی دہلی۔110025

اس کتاب کی چھپائی میں 70GSM, TNPL Maplitho کاغذ استعمال کیا گیا ہے۔

# پیش لفظ

اُردو کی مقبولیت میں اُردو شاعری کا ایک اہم مقام ہے۔جو نہ صرف بادشاہوں کے درباروں، خواصوں کی محفلوں تک محدود رہی بلکہ اسے گلی کوچے کے عوام میں بھی مقبولیت کا شرف حاصل ہے۔ اردو شاعری میں غزل کی کیا اہمیت ہے اس کا اندازہ اردو کے اہم ناقد پروفیسر رشید احمد صدیقی کے اس جملے سے کہ ''غزل اُردو شاعری کی آبرو ہے'' لگایا جا سکتا ہے۔گویا جہاں جہاں اردو زبان کی باتیں ہوں گی وہاں وہاں اردو شاعری کا ذکر بھی عام ہوگا۔ اس سے ظاہر ہے کہ جو بھی کوئی اردو زبان سیکھنا چاہے گا وہ اردو شاعری سے لطف اندوز ہونے کی خواہش رکھتا ہوگا۔ چوں کہ عہد حاضر میں اردو زبان و ادب سیکھنے والوں کی تعداد روز بروز بڑھ رہی ہے اور جس کا کونسل کو احساس بھی ہے۔ لہٰذا ایسے شائقینِ اردو کی ضرورتوں کو پورا کرنے کے لیے قومی اردو کونسل نے یک سالہ ڈپلوما کورس ان اردو لینگویج فاصلاتی نظامِ تعلیم کی طرز پر شروع کیا ہے۔ جس کی نصابی کتب میں سے ''آسان اردو شاعری'' ایک ہے۔

پیشِ نظر کتاب میں اردو شاعری کے اُن مشہور و معروف شعراء کی کل 15 غزلیں اور نظمیں شامل کی گئی ہیں جنھوں نے اپنی شاعری کے ذریعے اردو زبان و ادب کو لاثانی بنا دیا ہے۔ غزلوں اور نظموں کے انتخاب میں یہ خاص خیال رکھا گیا ہے کہ ان کی زبان آسان، سلیس، عام فہم اور موضوع دلچسپ ہو تاکہ طلبا ان کو آسانی سے پڑھ کر لطف اٹھا سکیں اور ان کا ذوقِ مطالعہ تیز سے تیز تر ہو سکے۔

کونسل ان تمام ادیبوں، ماہرین لسانیات، اسکالرس اور خاص کر پروفیسر شکیل اختر فاروقی کی مشکور ہے۔ جنھوں نے بڑے غور وفکر کے بعد موجودہ کتاب کی ترتیب میں کونسل کی مدد کی۔ ہمیں امید ہے کہ قومی اُردو کونسل کے ذریعہ مرتب کی گئی یہ کتاب اُردو زبان و ادب کے سیکھنے والوں میں بے حد مقبول ہوگی۔

ڈاکٹر علی جاوید
ڈائرکٹر

# ترتیب

# 1

## ساری دُنیا کے مالِک

اے ساری دُنیا کے مالِک — راجا اَور پرجا کے مالِک
سب سے انوکھے سب سے نِرالے — آنکھ سے اوجھل دِل کے اُجالے
ناو جگت کی کھینے والے — دُکھ میں سہارا دینے والے
جوت ہَے تیری جل اَور تھل میں — باس ہَے تیری پھوُل اَور پھل میں
ہر دِل میں ہَے تیرا بسیرا — تو پاس اَور گھر دوُر ہَے تیرا
تو ہَے اکیلوں کا رکھوالا — تو ہَے اندھیرے گھر کا اُجالا
بے آسوں کی آس تو ہی ہَے — جاگتے سوتے پاس تو ہی ہَے
سوچ میں دل بہلانے والا — بپتا میں یاد آنے والا
ہلتے ہَیں پتے تیرے ہلائے — کھِلتی ہَیں کلیاں تیرے کِھلائے

تو ہی ڈبوئے تو ہی ترائے
تو ہی بیڑا پار لگائے

(الطاف حسین حاؔلی)

# مُشکل الفاظ اَور اُن کے معنی

| | | |
|---|---|---|
| to paddle (boat) | नाव खेना | کھینا |
| light, Flame | रोशनी, प्रकाश | جوت |
| land | खुशकी, स्थल | تھل |
| hope | आशा, उम्मीद | آس |
| problem | मुसीबत, समस्या | بپتا |

2

# ہمارا وطن

یہ ہندوستاں ہے ہمارا وطن  محبت کی آنکھوں کا تارا وطن
ہمارا وطن دِل سے پیارا وطن

وُہ اِس کے درختوں کی تیّاریاں  وُہ پھل پھوُل پودے وُہ پھلواریاں
ہمارا وطن دِل سے پیارا وطن

ہوا میں درختوں کا وُہ جھوُمنا  وُہ پتّوں کا پھوُلوں کا منہ چوُمنا
ہمارا وطن دِل سے پیارا وطن

وُہ ساون میں کالی گھٹا کی بہار  وُہ برسات کی ہلکی ہلکی پھوہار
ہمارا وطن دِل سے پیارا وطن

وُہ باغوں میں کوئل وُہ جنگل کے مور  وُہ گنگا کی لہریں وُہ جمنا کا زور
ہمارا وطن دِل سے پیارا وطن

اِسی سے ہے اِس زِندگی کی بہار وطن کی محبت ہو یا ماں کا پیار

ہمارا وطن دِل سے پیارا وطن

(برج نرائن چکبست)

## مُشکِل الفاظ اَور اُن کے معنی

| | | |
|---|---|---|
| a person who is one's heart delight | बहुत प्यारा | آنکھوں کا تارا |
| gathering of black clouds | काली घटा | کالی گھٹا |
| drizzling | फुहार | پھوہار |
| pleasure of life | जीवन की खुशहाली | زِندگی کی بہار |

# 3

# پرندے کی فریاد

آتا ہے یاد مُجھ کو گُزرا ہُوا زمانہ
وہ باغ کی بہاریں وہ سب کا چہچہانا
آزادیاں کہاں اب وہ اپنے گھونسلے کی
اپنی خوشی سے آنا اپنی خوشی سے جانا
لگتی ہے چوٹ دِل پر آتی ہے یاد جِس دم
شبنم کے آنسوؤں پر کلیوں کا مُسکرانا
وہ پیاری پیاری صوُرت وہ کامنی سی موُرت
آباد جس کے دم سے تھا میرا آشیانہ
آتی نہیں صدائیں اُس کی مرے قفس میں
ہوتی مری رِہائی اے کاش میرے بس میں
کیا بد نصیب ہوں میں گھر کو ترس رہا ہوُں
ساتھی تو ہیں وطن میں، میں قید میں پڑا ہوُں

آئی بہار، کلیاں پھولوں کی انجمن میں
میں اِس اندھیرے گھر میں قسمت کو رو رہا ہوں
اِس قید کا الٰہی دُکھڑا کسے سُناؤں
ڈر ہے یہیں قفس میں، میں غم سے مر نہ جاؤں
(علاّمہ اِقبالؔ)

## مُشکِل الفاظ اَور اُن کے معنی

| | | |
|---|---|---|
| dew | ओस | شبنم |
| nest | घोंसला | آشیانہ |
| call | पुकार, आवाज़ | صدا |
| cage | पिंजरा | قفس |
| god | ईश्वर / भगवान | الٰہی |

4

# آدمی نامہ

دُنیا میں بادشاہ ہَے، سو ہَے وُہ بھی آدمی
اَور مُفلِس و گدا ہَے، سو ہَے وُہ بھی آدمی
زردار بے نوا ہَے، سو ہَے وُہ بھی آدمی
نعمت جو کھا رہا ہَے، سو ہَے وُہ بھی آدمی
ٹکڑے جو مانگتا ہَے، سو ہَے وُہ بھی آدمی

یاں آدمی پہ جان کو وارے ہَے آدمی
اَور آدمی ہی تیغ سے مارے ہَے آدمی
پگڑی بھی آدمی کی اُتارے ہَے آدمی
چِلّا کے آدمی کو پُکارے ہَے آدمی
اَور سن کے دوڑتا ہَے، سو ہَے وُہ بھی آدمی

اشراف اَور کمینے سے لے شاہ تا وزیر
ہَیں آدمی ہی صاحبِ عزّت بھی اَور حقیر
یاں آدمی مُرید ہَیں اَور آدمی ہی پیر
اچھا بھی آدمی ہی کہاتا ہَے اے نظیرؔ
اَور سب میں جو بُرا ہَے، سو ہَے وُہ بھی آدمی

(نظیرؔ اکبرآبادی)

## مُشکِل الفاظ اَور اُن کے معنی

| | | |
|---|---|---|
| poor | निर्धन | مُفلس |
| beggar | निर्धन, भिखारी | گدا |
| rich | धनी | زردار |
| poor | निर्धन | بے نوا |
| to sacrifice the life | बलिदान देना | جان کو وارنا |
| to dishonour | अपमानित करना | پگڑی اُتارنا |
| sword | तलवार | تیغ |

| | | |
|---|---|---|
| elites, gentleman | सभ्य एवं उच्च वर्ग के लोग | اشراف |
| king | राजा | شاہ |
| respected | सम्मानित व्यक्ति | صاحبِ عزّت |
| mean | तुच्छ | حقیر |
| disciple | चेला | مُرید |
| spiritual guide | गुरू | پیر |
| called | कहलाता | کہاتا |

# 5

# ہم بادل کہلاتے ہیں

زور کی گرمی جب پڑتی ہے
ہند مہاساگر سے اُٹھ کر بھارت پہ چھا جاتے ہیں
تیز چلا کر اپنے پنکھے گرمی دوُر بھگاتے ہیں
ساری رُت بدلاتے ہیں
ٹھنڈی ٹھنڈی مست ہوائیں دامن میں بھر لاتے ہیں
ہم بادل کہلاتے ہیں
بادل بننے سے پہلے ہم پانی ہی کہلاتے ہیں
جب ہم پر پڑتی ہیں کرنیں ہم بادل بن جاتے ہیں
بادل بن کر جب اُڑتے ہیں پربت سے ٹکراتے ہیں
ہم بارش لے آتے ہیں
ٹھنڈی ٹھنڈی مست ہوائیں دامن میں بھر لاتے ہیں
ہم بادل کہلاتے ہیں

جب ہم آکر ہندستان کی دھرتی پر چھا جاتے ہیں
اپنے اپنے کھیتوں میں ہل والے ہل لے آتے ہیں
ہل وہ چلاتے ہیں جب اپنا ہم پانی برساتے ہیں
مل کر اناج اُگاتے ہیں
ٹھنڈی ٹھنڈی مست ہوائیں دامن میں بھر لاتے ہیں
ہم بادل کہلاتے ہیں
(جگن ناتھ آزاد)

## مُشکِل الفاظ اور اس کے معنی

| English | Hindi | Urdu |
|---|---|---|
| ocean | महासागर | مہاساگر |
| hem of a shirt | दामन / आँचल | دامن |
| mount | पहाड़ / पर्वत | پربت |
| earth | धरती, ज़मीन | دھرتی |

# 6

# مٹّی کا دِیا

جُھٹ پٹے کے وقت گھر سے ایک مٹّی کا دِیا
ایک بُڑھیا نے سرِ رہ لا کے روشن کر دِیا

تا کہ رہ گیر اَور پردیسی کہیں ٹھوکر نہ کھائیں
راہ سے آساں گزر جائے ہر ایک چھوٹا بڑا

یہ دِیا بہتر ہے ان جھاڑوں سے اَور فانوس سے
روشنی محلوں کے اندر ہی رہی جن کی سدا

گر نِکل کر اِک ذرا محلوں کے باہر دیکھیے
ہَے اندھیرا گُھپ در و دیوار پر چھایا ہوا

سُرخ رُو آفاق میں وُہ رہ نُما مینار ہیں
روشنی سے جن کی ملاحوں کے بیڑے پار ہیں

(الطاف حُسین حالؔی)

## مُشکِل الفاظ اَور اُن کے معنی

| | | |
|---|---|---|
| twilight | शाम का समय | جُھٹ پٹے کا وقت |
| road side | रास्ते के किनारे | سرِ راہ |
| traveller | यात्री | راہ گیر |
| always | सदैव / हमेशा | سدا |
| successful | सफल | سُرخ رو |
| horizon | क्षितिज / संसार | آفاق |
| indicative tower | प्रकाश स्तम्भ | رہ نُما مینار |
| boatman, sailor | नाविक | ملاّح |
| boat | नाव | بیڑا |

# 7

## برسات

وُہ دیکھو اُٹھی کالی کالی گھٹا
ہَے چاروں طرف چھانے والی گھٹا

گھٹا کے جو آنے کی آہٹ ہُوئی
ہوا میں بھی اِک سنسناہٹ ہُوئی

گھٹا آن کر مینھ جو برسا گئی
تو بے جان مٹی میں جان آگئی

زمیں سبزے سے لہلہانے لگی
کِسانوں کی محنت ٹھکانے لگی

جڑی بوٗٹیاں، پیڑ آئے نِکل
عجب بیل پتے، عجب پھوٗل پھل

ہر ایک پیڑ کا اک نیا ڈھنگ ہَے
ہر اک پھوٗل کا اک نیا رنگ ہَے

ہزاروں پُھدکنے لگے جانور
نِکل آئے گویا کہ مٹّی کے پَر
جہاں کل تھا میدان چٹیل پڑا
وہاں آج ہے گھاس کا بن کھڑا
یہ دو دن میں کیا ماجرا ہو گیا
کہ جنگل کا جنگل ہرا ہو گیا

(اسماعیل میرٹھی)

## مُشکِل الفاظ اَور اُن کے معنی

| | | |
|---|---|---|
| foot fall | आहट | آہٹ |
| trembling | सनसनाहट | سنسناہٹ |
| barren | बंजर | چٹیل |
| forest | जंगल | بن |
| condition | हाल, चमत्कार | ماجرا |
| greenery | हरियाली | سبزہ |

# 8

## شام

سُورج ڈُوبا، ہُوا اندھیرا
چڑیاں لینے لگیں بسیرا

دن کا غائب ہوا اُجالا
تاریکی نے پردہ ڈالا

جلنے لگے دِیے گھر گھر میں
گرجا، مسجِد اَور مندِر میں

چرخِ بریں پر چمکے تارے
بے روغن ہَیں روشن سارے

جنگل سے گھر آئے گوالے
ریوڑ اپنا اپنا سنبھالے

جا پہنچے مزدُور گھروں میں
خُوش خُوش ہَیں بیوی بچّوں میں

دِن میں کب آرام کِیا ہے
خوُن پسینہ ایک کِیا ہے
نیند میں غافل ہو گئے بچّے
سو گئے لوری سُنتے سُنتے

(جوالا پرشاد برقؔ لکھنوی)

## مُشکِل الفاظ اَور اُن کے معنی

| | | |
|---|---|---|
| take refuge | घोंसले मे आना | بسیرا لینا |
| darkness | अंधेरा | تاریکی |
| overshadow | छुपा लेना | پردہ ڈالنا |
| high sky | ऊँचा आकाश | چرخِ بریں |
| without oil | बिना तेल के | بے روغن |
| flock | गाय-भैसों का झुण्ड | ریوڑ |
| toil | कठिन परिश्रम करना | خوُن پسینہ ایک کرنا |

# 9

# بادل اَور تارے

ختم ہوا دِن، سُورج ڈُوبا　　شام ہُوئی اَور اُبھرے تارے
جگ مگ جگ مگ کرتے آئے　　نُور کے ٹکڑے پیارے پیارے

دُور کہیں سے ٹھنڈے ٹھنڈے　　تیز ہوا کے جھونکے آئے
کاندھوں پر اپنے وُہ اُٹھا کر　　چھوٹے چھوٹے بادل لائے

اُن کو دیکھ کے اَور بھی برسا　　نُور مسرّت کا تاروں سے
کوئی چُھپا اَور کوئی نِکلا　　بادل کے ان انباروں سے

کھیل رہے ہوں جیسے بچے    آنکھ مچولی گلی گلی میں
یا شبنم کے قطرے چمکیں    اوجھل ہو کر گلی گلی میں

(تلوک چند محرومؔ)

## مُشکِل الفاظ اَور اُن کے معنی

| | | |
|---|---|---|
| light | प्रकाश | نُور |
| pleasure | प्रसन्नता, उल्लास | مسرّت |
| heap | ढेर | انبار |
| drop | बूंद | قطرہ |
| to be invisible from view | नजर न आना, गायब हो जाना | اوجھل ہونا |

# 10

## غزل

اِبنِ مریم ہُوا کرے کوئی
میرے دُکھ کی دوا کرے کوئی

نہ سنو گر بُرا کہے کوئی
نہ کہو، گر بُرا کرے کوئی

روک لو گر غلط چلے کوئی
بخش دو ،گر خطا کرے کوئی

کون ہے جو نہیں ہے حاجت مند
کس کی حاجت روا کرے کوئی

جب توقّع ہی اُٹھ گئی غالِبؔ
کیوں کِسی کا گِلا کرے کوئی

(مرزا غالِبؔ)

# مُشکِل الفاظ اَور اُن کے معنی

| | | |
|---|---|---|
| son of Mary<br>jesus christ | मरियम का बेटा<br>अर्थात ईसा मसीह | اِبنِ مریم |
| to treatment | इलाज करना | دوا کرنا |
| to forgive | क्षमा करना | بخش دینا |
| to commit a mistake | गलती करना | خطا کرنا |
| needy | ज़रूरतमंद | حاجت مند |
| to solve a problem | समस्या का समाधान करना | حاجت روا کرنا |
| hope | आशा | توقّع |
| complain | शिकायत | گِلا |

# 11

## غزل

نہ جانا کہ دُنیا سے جاتا ہے کوئی
بہت دیر کی مہرباں آتے آتے

نتیجہ نہ نکلا تھکے سب پیامی
وہاں جاتے جاتے یہاں آتے آتے

سُنانے کے قابل جو تھی بات اُن کو
وہی رہ گئی درمیاں آتے آتے

کِسی نے کُچھ اُن کو اُبھارا تو ہوتا
نہ آتے نہ آتے یہاں آتے آتے

نہیں کھیل اے داغؔ یاروں سے کہہ دو
کہ آتی ہے اُردوُ زباں آتے آتے

(نواب مرزا خاں داغؔ)

## مُشکِل الفاظ اَور اُن کے معنی

| | | |
|---|---|---|
| messenger | संदेशवाहक | پیامی |
| in between | बीच में | درمیاں |
| to provoke | उकसाना | اُبھارنا |
| mercy / kind | कृपा, दया | مہربانی |
| result | परिणाम | نتیجہ |

# 12

## غزل

آپ کی یاد آتی رہی رات بھر
چشمِ نم مسکراتی رہی رات بھر

رات بھر درد کی شمع جلتی رہی
غم کی لو تھرتھراتی رہی رات بھر

بانسری کی سریلی سہانی صدا
یاد بن بن کی آتی رہی رات بھر

یاد کے چاند دل میں اترتے رہے
چاندنی جگمگاتی رہی رات بھر

کوئی دیوانہ گلیوں میں پھرتا رہا
کوئی آواز آتی رہی رات بھر

(مخدوم محی الدّین)

# مُشکِل الفاظ اَور اُن کے معنی

| tearful eyes | मरी हुई आँखें | چشمِ نم |
| --- | --- | --- |
| flame | लौ | لو |
| mad, crazy | दीवाना | دیوانہ |

# 13

## بچّے کی دعا

لب پہ آتی ہَے دُعا بن کے تمنّا میری
زِندگی شمع کی صوُرت ہو خُدایا میری

دوُر دُنیا کا مِرے دم سے اندھیرا ہو جائے
ہر جگہ میرے چمکنے سے اُجالا ہو جائے

ہو مرے دم سے یونہی میرے وطن کی زینت
جس طرح پھوُل سے ہوتی ہَے چمن کی زینت

زِندگی ہو مِری پروانے کی صوُرت یارب
عِلم کی شمع سے ہو مُجھ کو محبّت یارب

ہو مِرا کام غریبوں کی حمایت کرنا
دردمندوں سے ضعیفوں سے مُحبت کرنا

میرے اللہ بُرائی سے بچانا مجھ کو
نیک جو راہ ہو، اس رہ پہ چلانا مجھ کو

(علّامہ اِقبالؔ)

## مُشکِل الفاظ اَور اس کے معنی

| | | |
|---|---|---|
| lip | ओंठ | لب |
| desire | इच्छा | تمنّا |
| like to | जैसा / तरह | صوٗرت |
| O, God | हे भगवान | خُدایا |
| beauty | सजावट | زینت |
| garden | फुलवारी | چمن |
| moth | पतंगा | پروانہ |
| candle | लौ / प्रकाश | شمع |
| help | सहायता | حمایت |

| kind | दयालु | دردمند |
|---|---|---|
| old | बूढ़ा, कमज़ोर | ضعیف |
| way, path | पथ | راہ |
| way, path | पथ | رہ |

❖❖❖

# 14

# پھول پھل

کھلے پھول بیلے کے وہ لاجواب
وہ پھولے ہزاروں طرح کے گلاب
وہ پھولی چنبیلی، کھلا موگرا
کھلی چاندنی باغ میں جا بہ جا
وہ پھولی نِواڑی کھلی کاسنی
وہ لالہ کھلا وہ کھلی کامنی
یہ فِطرت کا ہے قُدرتی اِنتظام
کھلے پھول لاکھوں طرح کے تمام
وہ انگور وہ رس بھری لیچیاں
لٹکتی ہیں آموں میں وہ کیریاں
بہی، سیب، امرُود پکنے لگے
وہ شاخوں میں گولے چمکنے لگے
اناروں میں کلیاں بھی لو آگئیں
وہ کیلوں کی پھلیاں بھی گدرا گئیں
وہ پک کر شریفے بھی سب کھل گئے
ٹپک پڑتے ہیں وہ ذرا ہل گئے
لدی ہیں درختوں پہ نارنگیاں
جُھکی پڑتی ہیں بوجھ سے ڈالیاں
وہ پھولا ہوا ڈھاک بھی ہر طرف
لگا ہے اِک آگ سی ہر طرف

(ماخوذ)

# مُشکِل الفاظ اَور اُن کے معنی

| | | |
|---|---|---|
| matchless, | बेमिसाल / लाजवाब | لاجواب |
| a kind of a flower | चाँदनी | چاندنی |
| purple | हल्के नीले रंग का | کاسنی |
| a kind of a flower | कामनी | کامنی |
| a kind of a-flower | निवाड़ी | نِواڑی |
| place to place | जगह जगह पर | جا بہ جا |
| nature | प्रकृति | فِطرت |
| unriped mango | कच्चे आम | کیری |

# 15

## خواب بسیرا

اِس وقت تو یوں لگتا ہے اب کچھ بھی نہیں ہے
مہتاب نہ سوُرج، نہ اندھیرا، نہ سویرا
آنکھوں کے دریچوں میں کِسی حُسن کی جھلکن
اَور دِل کی پناہوں میں کِسی درد کا ڈیرا
مُمکِن ہے کوئی وہم ہو مُمکِن ہے سنا ہو
گلیوں میں کِسی چاپ کا اِک آخری پھیرا
شاخوں میں خیالوں کے گھنے پیڑ کی شاید
اب آکے کرے گا نہ کوئی خواب بسیرا
اِک بیر، نہ اِک مہر، نہ اِک ربط، نہ رِشتہ
تیرا کوئی اپنا نہ پرایا / کوئی میرا

مانا کہ یہ سُنسان گھڑی سخت کڑی ہے
لیکن مِرے دل یہ تو فقط ایک گھڑی ہے
ہمّت کرو جینے کی ابھی عُمر پڑی ہے
(فیض احمد فیضؔ)

## مُشکِل الفاظ اَور اُن کے معنی

| | | |
|---|---|---|
| dream | सपना | خواب |
| moon | चाँद | مہتاب |
| window | खिड़की | دریچہ |
| illusion | भ्रम | وہم |
| branch | शाख़ा / डाली | شاخ |
| affection | स्नेह, प्यार | مِہر |
| coherence | संबंध | ربط |
| only | केवल | فقط |
| beloved, beauty | सुंदरता | حُسن |
| hard | कठोर | سخت |
| courage | साहस | ہمّت |

# Books for Urdu Diploma Course

## *English Medium*

- ★ Urdu for All
  An Introduction to Urdu Script
- ★ Ibtedai Urdu
- ★ Intekhab-e-Nasr-e-Urdu
- ★ Aasan Urdu Shairi

## *Hindi Medium*

- ★ उर्दू सबके लिए
  उर्दू लिपि से परिचय
- ★ इब्तिदाई उर्दू
- ★ इन्तेख़ाब–ए–नस्र–ए–उर्दू
- ★ आसान उर्दू शाईरी

**National Council for Promotion of Urdu Language**
**(Ministry of HRD, Department of Higher Education, Govt. of India)**
**West Block-1, Wing No.6, R.K. Puram, New Delhi - 110066**

**ISBN: 81-7587-068-0**